



# تاریخ المسلمین

**قرونِ اولیٰ میں صحابہ کرام کے اختلافات شرعیہ کی تحقیق :تاریخ ،حدیث اور علمِ اسما الرجال کی روشنی میں**

**ایک علمی وتحقیقی ،معتدلانہ مشاہدۃ النفس.**






Karachi University research Forum

KURF

جامعہ کراچی دارالتحقیق برائے علم و دانش

.Kurf©.2018:کرف™
عنوان کتاب:تاریخ المسلمین۔
محقق تحقیق:محمد مبشر نذیر۔
جنس العلم:تاریخ و تحقیق۔
ناشرِ برقیہ:جامعہ کراچی دارالتحقیق برائے علم و دانش۔
پیشکش،سرورق،تہذیب و مقدمہ:ڈاکٹر محمد علی جنید۔
کلید:تاریخ،حدیث،اسما الرجال،محمد مبشر نذیر،صحابہ کرام،اسلام،جدید لادینی شبہات،جعلی مفروضاتی تاریخ،یزید،حسنؓ،حسینؓ،ابو بکر صدیقؓ،عمر فاروقؓ،عثمان غنیؓ،علی عایشہؓ،طلحہؓ،زبیرؓ،خلفائے راشدینؓ،امیر معاویہؓ،مغیرہ بن شعبہؓ،ابو موسی اشعریؓ،عمرو بن العاصؓ،جنگ جمل،واقعہ کربلا،جنگ صفین،شہادتِ امیر المومنین عثمان غنیؓ،خوارج،ڈاکٹر محمد علی جنید۔



www.facebook.com/kurf.ku

www.facebook.com/groups/kurfku

www.kurfku.blogspot.com

جامعہ کراچی دارألتھقیق برائے علم و دانش

Karachi University Research Forum.

# مقدمہ

مبشر نزیر صاحب ایک معتدل المزاج،معقولی گفتتگو کرنے والے محقق ہیں انکو مشہور عالم جناب فاضل ،محقق عزیز شمس کا شاگرد بتایا جاتا ہےجیسا کہ موصوف نے امام شافعی کی کتاب الرسالہ کے ترجمہ و تلخیص کے دیباچہ میں خود اس امر کا تذکرہ فرمایا ہے ۔

صحابہ کرام ،خلافت راشدہ سے متعلق بد ظنی ،عثمانؓ کی شہادت عظیمیہ جس نے مسلمانوں کی تاریخ کا منھہ موڑ دیا اور پھر اللہ نے اسکے نتیجہ میں ایک ایسا عظیم عذاب امت مسلمہ پر نازل کیا کہ جس کا سامنا یہ امت فرقہ بازی،فتنہ بازی،حزب و حرب،قتال ،غداری،باہمی چپقش کا شکار ہوکر،یہود ، نصاریٰ و ہنود کے ہاتھوں اپنی بے عزتی،غلامی کی صورت میں تین صدیوں سے کرتی چلی آرہی ہے۔

اِن امور نے اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ مغرب زدہ اور فارس ذدہ لوگوں کو شکوک و شبہات اور الحاد کا ایسا شکار کردیا ہے کہ وہ اپنے اسلاف کے ورثے سے پیچھا چھڑانے میں مگن نظر آتے ہیں، ان میں سے جو معتدل المزاج بنے پھرتے ہیں وہ بھی حقیقت میں بس قصے کہانیوں،واعظوں و ذاکروں کی تان کو چھیڑتے رہتے ہیں،انھونے کبھی صحابہ کرام کو انسانی فطرت کے حامل ذواتِ قدسیہ کے طور پر تسلیم نہیں کیا ہے،جنکی شخصیت و تطہیر،تہذیبِ نفس نبی اکرمؐ کی ذاتتی توجہ و عنایت کا نمونہ تھی۔

جبکہ ان ذواتِ قدسیہ کی بابت بد ظنی درحقیقت نبی اکرمؐ کی تعلیم و تربیت ،وحی اور پیغام پر تنقید کرنے کے برابر ہے،اسکے ساتھ ستھ یہ امر یہ بھی فراموش نا کیا جائے کہ صحابہ کرام معصوم الفطرت شخصیت کے حامل نہیں تھے بلکہ محفوظ اور بخشے گئے لوگ تھے، لہٰذ ا معصومیت صرف اور صرف انبیا کرامؑ کا خاصہ ہے ۔

ہم یہ دیکھتے ہیں کہ درحقیقت خوارج اور اولین شیعان علیؓ نے جو کچھ ظلم و بربریت کا رویہ عثمانؓ کے ساتھ اختیار کیا جس طرح اُنکا حقہ پانی،بند کرکے دنیا کے طاقتور تریں فرد کو اسکے گھر میں،اسکے دارالخلافہ میں ،اسکے بیوی بچوں ،غلاموں ،دوستوں کے سامنے صرف اسکی اصول پسندی سے موقع حاصل کرکے شہید کیا۔

واقعہ کربلا تو پھر بھی اسکے برخلاف دونوں جانب سے ہتھیاروں کا معرکہ تھا،ایک طویل سفر کا جنگ کا قصہتھا،امیر المومنین عثمان ابن عفانؓ کو خوارج و شیعان ثلاثہ[1] سے لڑنے انھیں نیست و نابود کرنے کی کامل قوت و دلیل حاصل تھی مگر آپ نے مسلمانوں کے قتال پر اپنی جان قربان کرنے کو ترجیح دی اور اس امر میں آپ سب پر سبقت لے گئے، اور اللہ نے جسکا قصاص اِس امت سے جب بھی لیا اور آج بھی لے رہا ہے،کیونکہ یہ اسکے خلیفہ کی شہادت کا معاملہ تھااور آج تک ہم شیعہ و سنی اختلاف و فرقہ بازی سے نکل نہیں پائے ہیں،اور جن حضرات نے اس حادثہ میں اہم کردار ادا کیا تھا تارٰک بتاتی ہے کہ انکی اموات خوارج کے ساتھ ساتھ بدترین انداز میں وقوع پذیر ہوئیں۔

چونکہ معاملہ یہاں اسلاف کرام کا ہے،سنیوں نے سب تو خیر سبکو ہی اپنا اسلاف مانا ہےمگر دوسری طرف شیعہ حضرات نے چار پانچ صحابہ کرام کے سوا سب کو مرتد بنادیا ہے ،خوارج جو شیعہ کی اصل ہیں انھونے شیخین،خلفائے اولین،ابی بکرؓ فاروقؓ کے اقوال و افعال کو عین اللہ اور

---

[1] یعنی علیؓ،زبیرؓ اور طلحہؓ کی بیعت کے دعوے دار خوارج۔

رسولؐ کے عمل کے مساوی جاننا شروع کردیا تھا ،انھونے عثمانؓ کو جلن کے مارے خلیفہ تسلیم ہی نہیں کیا تھا اور نا انکے ریاستی فیصلوں،،سیاست شرعیہ کو شیخین جیسا جانا مانا تھا جبھی وہ عثمانؓ کے ہر جایز عمل کو بھی خلافِ شریعت ظاہر کرنے لگے تھے ، تم لوگ اگر غور کرو گے تو یہ جان لو گئے یہ سب شریر ناخلف اصل میں وہ لڑکے بالے تھے،جو مفتوحہ علاقوں میں پیدا ہوئے تھے، جن میں سے کسی کا باپ مرتد رہا تھا ،کوئی منکرین ذکواۃ کے گروہ سے اپنی جڑیں ملاتا نظر آتا ہے تو کوئی نیا نیا مسلمان بن کر عبداللہ بن سبا کی شکل میں نمودار ہوکر اسرار کے دبیز پردے کے پیچھے ایسا جا چھپتا ہے کہ شیعہ اسکے وجود اور سازش کو ایک قصہ و فسانہ بتانے لگتے ہیں۔

خوارج کے اولین لوگ تین گروہوں میں بٹ کر اس دور کے تین مقبول ،مشہور،طاقتور صحابہ سے دلی وابستگی رکھتے تھے،اور یہ تینوں اپنے اپنے رہنما کو خلیفہ بنانا چاہتے تھے، اگر ایک گروہ علیؓ کا حامی تھا دوسرا اور تیسرا گروہ،زبیرؓ اور طلحہؓ کو خلیفہ بنانا چاہتے تھا۔ جبکہ دو کم عمر صحابی ذادے بھی یعنی محمد بن حذیفہ[2] اور محمد بن ابی بکر بھی سیاسی عزایم رکھتے تھے ان دونوں نے خوارج کو استعمال کرکے اپنا الو سیدھا کرنا چاہا جسکا نتیجہ عثمانؓ کی شہادت کی صورت میں نمودار ہوا۔

واقعہ کربلا بھی درحقیقت انھی مذکورہ بالا واقعات کا ہی تسلسل ہے،ان پس پشت سازشی ہاتھوں نے جو بنی امیہ کی عظم فتوحات،اور خلفائے راشدینؓ کی نگاہ میں انکے مقام سے خایف تھے نے انکے خلاف جو پلاٹ تیار کیا وہ خالی سیاسی نوعیت،یا حربی نوعیت کا حامل نا تھا،

---

[2] یہ صاحب بنو امیہ سے تعلق رکھتے تھے عثمانؓ نے انکے تمام اخراجات بچپن سے برداشت کئے تھے انھونے عثمانؓ سے امارت کا مطالبہ کردیا ،عثمانؓ کی معذرت سے چراغ پا ہوکر دشمنی پر اتر آیا۔

بلکہ یہ معاملہ سلو پایزن نما پلاٹ کا سا تھا جسکا نتیجہ خراسانی عباسی تحریک کی صورت میں نکلا ،جھنڈا تھا کس کا ،مِلا کسی کو ،جیتا کوئی اور ہارا کوئی اور، یوں انھونے بنو امیہ کے طاقتور ترین عربی قبیلے کو غیر عربیوں کو استعمال کرکے نیست و نابود کردیا ،اور ان بیچاروں کا ایسا حال کیا کہ،انکی جانب سے اُن پر لگائے جانے والے الزامات،اتھامات،کا جواب دینے کوئی نہیں ملتا ہے۔

عباسی دور میں اسما الرجال ،اسناد کی اہمیت،محدثین و مورخین کی جرح پھٹک نے ان کی شخصیت،کارناموں،اور اصلیت کو بچا لیا تھا ،ورنا روافض کے رواۃ نے جس کثرت سے جعلی روایتیں گھڑیں ،جس طرح جھوٹ و سچ کو خلط ملط کردیا اس نے خود واقعہ کربلا کو ایک داستان امیر حمزہ میں بدل دیا ہے اور بنو امیہ کو ایک اسلام دشمان قبیلہ بنا کر پیش کیا، جبھی شیعہ کی ہر واقعہ کربلا کی کتاب میں یہ امر محسوس کیا جاسکتا ہے۔

ہم دیکھتے ہین کہ واقعہ کربلا اور خلافت علویؓ کے تمام رواۃ چاہے،محمد بن سایب کلبی ہو یا اسکے اولادیں ،رشتہ دار ،ہشام و عباس کلبی ہوں ، ہم عقیدہ بھائی بندے وغیرہ ہوں ،سلیمیوں میں سے ابو مخنف لوط بن یحیی ،طارق الشیطان سلیم بن قیس مجھول الحال،اور واقدی سب ہی کٹر روافض شمار کئے جاتے ہیں،جبھی انکی روایتوں کو علم حدیث میں ٹکے کی اہمیت حاصل نہیں ہے ہاں تاریخ میں شھادت و اتصال کے ساتھ کہیں کہیں قبول کی جاسکتی ہے۔

ہمارے حضرات نے اپنی عقیدت کے سبب ،وہ اصول جو صدیوں سے روایتوں میں جرح و تعدیل میں بروئے کار لائے جاتے تھے کو یذید اور معاویہؓ کے لئے استعمال کرنے سے انکار کر دیا ہے یعنی نظریہ معطلی انصاف کا اتباع فرمایا، کیونکہ انکی عقیدت،مفادات و خطیبانہ سیاست انکو اس امر میں نا انصافی کرنے کو عین ثواب متصور کرواتی ہیں ۔

یعنی اگر انکو یاد نہیں تو فرض کرلیں کہ اگر نبی اکرم کے سامنے یہ حادثات وقوع پذیر ہوتے اور آپؐ منصف و قاضی ہوتے تو کیا آپؐ سے کوئی مسلمان یہ توقع کرسکتا ہے کہ آپؐ انصاف کا دامن رشتہ ناطوں کے سبب چھوڑ دیتے بخدا ایسا سوچنا بھی ایک ایمان خراب کرنے کے قریب معاملہ ہے،تو کیوں ہم عدل و انصاف کا پیمانہ صرف علویوں،اور سیدوں کے لئے جذبات کے نام پر بلند کرتے رہینگے ،اور غیر علویوں سیدوں یا غیر ہاشمیوں کو نا انصافی کی سولی پر چڑھاتے رہینگے ۔

کیا تقوی سے خون و نسل زیادہ فایق ہے،عقیدت ،عشق و محبت کی شرعی جایز حدود ہوتی ہیں ،اگر یہ رجھانات شریعت کو معطل اور عضوئے لنگ کرنے لگیں،عدل وا انصاف میں سقم پیدا کرنے لگیں تو انھیں لگام نا دی گئی تو کفر و شرک کے مسایل ویسے ہی پیدا ہوجائنگے جیسے ،عیسائیوں،یہودیوں،ہندووں اور بدھووں میں پیدا ہوئے ہیں،یہ اختلاف علمی شرعی اختلاف سے زیادہ سیاسی و نظریاتی اختلاف تھے،اور مجتھدانہ اختلاف تھا لہذا مومنین کو ثواب تو ملنا ہی تھا،یہ دو مسلمانوں کی جماعتیں تھیں انکے لئے انکے اعمال ہمارے لئے ہمارئے اعمال ،ہمیں اگر انکا اسلام اور خدمات ثابت ہو جائیں انکی بدعات ظاہر نا ہوں تو ان سب کا ذکر خیر سے کرنا چاہئے ۔

ہم یہ امر کیوں فراموش کر جاتے ہیں،کہ اعتقاد،سیاست،اور شریعت کا باہم تعلق بہت مضبوط و توانا ہے ،اور انکی حکمتیں ،مصلحتیں بھی بہت نازک و لطیف نوعیت کی حامل ہیں،جبھی امیر معاویہؓ کو خلیفہ نا ماننے کی کوئی علمی تُک بنتی نہیں ہے، لھذا سورج کے انکار سے نا چاند امیر بن جائیگا اور اور نا سورج کی حقیقت کمرے میں بند ہنے سے چھپ جائیگی اسی طرح امیر معاویہؓ یزید کو مقرر کرنا بھی انکا شرعی امر و حق تھا[3]،وہ نبی اکرمؐ اور انکی شریعت کو ہم سے زیادہ جانتے تھے،انکے سامنے فتوحات اور اپنے پیشرو کے اجتہادات اور مسایل علمیہ بطور امثال بھی موجود تھے، مودودیؒ صاحب کو جاننا چاہئے تھا کہ بادشاہ اور غیر بادشاہ،جمہوری اور غیر جمہوری کی

---

[3] ابن خلدونؒ نے مقدمہ میں معاویہؓ کے فیصلے کو معقولی اور جایز قرار دیا ہے۔

بحثین یہ سب آج کے دور کے مفروضہ جاتی کلیات ہیں،یہ علم سیاسیات اور مغربی سیاسی فلسفہ اور سامراجیت کی دین ہیں لھذا یہ عین حقیقت نہیں ہے کہ ساڑھے تیرہ سو سال پرانے معاشرے کے افراد کو سیکولر لبرل تناظر میں دیکھا یا پرکھا جائے اور انکا فیصلہ آج کی الحادی فکر کے تناظر میں کیا جائے؟۔

لہذا علم تھقیق و اسما الرجال کے علم کی بنیادوں پر کل واقعہ کربلا میں بس اتنا ثابت ہے کہ ایک تھا یزید جسے انکے والد نے امیر مقرر کیا اس نے اس دور کے رواج سیاسیہ کے مطابق اُمرا البلاد کو کو تاکید کی کہ عامتہ الناس و خاص سے بیعت لی جائے،نھونے عوام سے بیعت لی، خواص میں سے حسینؓ بیعت کے مطالبہ کے بعد راتوں رات مکہ چلے گئے،کہ کچھ وقت سوچنے سمجھنے کے لئے میسر ہو وہاں حج کے موسم میں آئے سازشی عناصر نے انکو ہزاروں کوفی دعوت نامے دئیے کہ وہ انکے خلیفہ بنانے میں انکی تائید کرتے ہیں۔

حسینؓ کو کوفیوں کی سازشوں کا حال معلوم تھا انھونے مسلم بن عقیل صاحب کو روانہ فرمایا کہ جاو میاں صاحب ! دیکھو کیا صورت حال ہے؟ کیا واقعی ہمارے ایسے عاشق ،اطاعت گزار و شیدائی کوفہ میں موجود ہیں جیسے یہ ہمارے حامی و ناصر بنتے ہیں ،کیونکہ یہ کوفہ پیدائشی سازشیوں کا شہر مشھور تھا،اہل کوفہ نے مسلم صاحب کو دھوکہ دیا لہذا انھونے سب اچھا کچھ اچھا و پر امن جان کر نعمان بن بشیرؓ کی خاموشی و حلم کو حرفِ آخر جان کر ،یزید کو بے خبر مانکر حسینؓ کو لکھ ڈالا کہ: نواسہ رسولؐ جیسا خطوط میں لکھا گیا ہے آپ کو ویسے ہی یہ سب کوفی آپ پر تن من دھن وارنے کو تیار بیٹھے ہیں۔

اتنے عرصے میں یزید کو کوفہ کا حال و کمزوری معلوم ہوگئی چناچہ اُس نے ابن زیاد شیطان کو سازشیوں کاقلعہ قمع کرنے کوفہ روانہ کیا اور اُس نے آتے ہی مسلم کا کام تمام کیا، جبکہ حسینؓ سفر

کرتے کوفہ کی جانب رواں دواں تھے ،اِن کوفیوں کی غلط خبروں میں آکر براستہ مکہ کربلا کی طرف جا پہنچے،حُر بن یزید نے انکو ایک فوجی ٹکری کے ساتھ روک لیا، غور کرو تو معلوم ہوگا کہ اگر یہی حُر حسینؓ کو آگے راستہ پہلے دے دیتا تو اسکا کرم و شرف اس سے زیادہ ہوتا جیسا اس نے عین میدان میں ظاہر کیا اور آج کی تاریخ کچھ اور ہوتی ، خیر حسینؓ کو اسی دوران مسلم کی وفات کی خبر بھی پھنچ گئی اور انھونے اسے سن کر پلٹنا بھی چاہا تھا .

مگر حر صاحب نے جانے ہی نہیں دیا، اسی اثنا میں ان شیطان دھوکہ باز کوفیوں کو ڈر لاحق ہوا کہ بھئی یہ خطوط اگر ابن زیاد و یزید کو مل گئے تو ہم سب کے سب سولی کے مسافر بن کر دنیا سے رخصت ہو جائینگے، لھذا انھونے ابن زیاد کی سختی و مطلق العنانی کو ترغیب دی کہ حسینؓ سے سخت سلوک اختیار کرے،اور انکو نیست و نابود کردے، چناچہ شہیدِ کربلا حسینؓ نے جب حالات کا رخ دیکھ کر واپس پلٹ جانا چاہا تو مسلم کے بھائیوں نے بقول طبری کہ کہا کہ: ہم جب تک اپنے برادر کا بدلہ نا لے لیں واپس نہیں جائینگے[4] .

سیاسی فہم و فراست و علم والا فرد بھانپ لیگا کہ یہ کوئی جاھلی قبایلی دور نا تھا کہ ورثا قصاص لیتے،یہ تو حکوتِ وقت کا کام تھا اور حکومت جسکو باغی جانکر ہلاک کرے اس سے قصاص نہیں لیا جاسکتا ہے، وہاں غلطی کہ ثبوت تک دیت ادا نہیں کی جاسکتی ہے. ،ریاست و حکومت کو عموماً مقتول کے حسن نیت سے عموماً خاص لینا دینا نہیں ہوتا ہے اسکے عمل پر اُنکی نگاہ لگی ہوتی ہے، وہ تو بس سازش اور بغاوت کے سد باب کرنے میں رحم سے زیادہ دلچسپی رکھتی ہیں.

لھذا میری نظر میں مسلم کے بھائیوں کا مطالبہ گھڑا گیا قصہ ہے کل واقعہ میں سقم پُر کرنے کے لئے اسے فٹ کرکے گھڑا پاٹا گیا ہے،جب حسینؓ نے ابن سعد اور حر بن یزید دونوں کو یہ پیشکش

---

[4] ڈاکٹر عثمان آل خمیس:صحیح تاریخ اسلام و مسلمین:۳۰۹۔

کی مجھے یا یزید کے پاس جانے دو کہ بیعت کرلوں[5] یا اس سے اپنے معاملات طے کر لوں،یا پھر سرحدی جہاد کی طرف جانے دو یا تیسری صورت کہیں دور نکل جانے دو ایسی صاف و شفاف مبنی بر مصلحت پیشکش کو قبول نا کرنا حیران کن امر ہے۔

ناصبیوں کو عقل سے کام لینا چاہئے کہ حسینؓ کا یہ رجوع انھیں کسی صورت میں باغی ثابت نہیں کرتا بلکہ ،امت کا خیرخواہ بناتا ہے،اجماع ِ امت کا ہم خیال دکھاتا ہے،مگر ابی مخنف کے کذبی واقعات اور انکا پھیلاو اور مرثیہ نما نثر میں قتل و غارت گری نے سچ اور جھوٹ کا فیصلہ کرنا مورخین کے لئے مشکل بنادیا ہے،کہ کس کو مانیں کس کو نہیں مانیں ،مزے کی بات یہ ہے کہ طبری کے ان سو ڈیڑھ سو بعد کے ابی مخنف سے روایت کردہ مقتل حسینؓ کے قصص میں یزید کی برات ،اسکے تاسف،اِسکے ابن زیاد سے ناراض ہونے،کل واقعے میں اسکے کسی کو حسینؓ کو شہید کرنے کی ہدایت کا پتا نہیں چلتا ہے،معاویہؓ بھی اسے حسینؓ سے حسن سلوک کی وسیت انہی رواۃ کی روایات کی رو سے کرچکے تھے۔

سب کچھ متضاد باتیں شہادت حسینؓ کے بعد یزید اور ابن زیاد کے دربار میں خواتین اور زین العابدینؒ سے نوک جھونک پر کھڑی نظر آتی ہیں،حیران کن بات یہ ہے کہ ڈیڑھ سو سال بعد کے کذابوں نے مرسل یا راست خود سے روایت کرکے لمبے لمبے مکالمے تیار کردئے تھے ،اور سب بعد والوں نے بلا ڈکار لئے انھیں ہضم فرمالیا تھا ،جیسے اصلی گھی کھایا ہوا ہو، اور جنکا محفوظ رکھنا معا بعد کافی مشکل نظر آتا ہے ان روایتوں کی طوالت کا حدیث کے متون سے موازنہ کریں تو صاف معلوم ہوگا کہ سب طبع زاد قصے ہیں ،ان میں جذبات گری،طلاقتِ لسانی وغیرہ بہت بعد کی چیزیں دکھتی ہیں جنکا مدعا و مقصد سامعین کے جذبات کو گرمانا تھا اور انھیں برانگیختہ کرنا تھا چناچہ یہ تحریفات عبارتوں کو مابعدالطبئعاتی فکر کا سا افسانہ بنا کر رکھ دیتی ہیں۔

---

[5] بلاذری:الانساب الشارف بسند صحیح:حوالہ آگے آئیگا۔

اسناد میں تو واقعہ کربلا خیر کمزور ہے ہی ہے،دوسرا تجزیہ کاروں کے ذاتی مفروضہ جاتی میلانات جا بجا نکھرتے بکھرتے نظر آتے ہیں ،یہ ایک ما بعد از جدیدتی شاہکار لگنے لگتا ہے کہ مصنف سے زیادہ قاری کی اہمیت نظر آتی ہے،کہ وہ کیا سننا چاہتا ہے اور کس بات پر کیسے رونا ،پیٹنا ،ماتم کرنا چاہتا ہے،اب قاری خود جذباتی مورخ بن کر سیاست،ریاست،قانون کو ایک طرف رکھ کر شخصیت پرستی کا مقلد بن جاتا ہے،جو اسکے دل میں آئے جو اسکا موقف ہو وہی دلیل بن جاتا ہے،اور ہمارے اکثر علما اسکو مذہبی جواز فراہم کرکے انھیں اپنے خطبات سننے کی ترغیب دیتے نظر آتے ہیں۔

لھذا جب ایسے قاری کسی پروپگینڈا سے متاثر ہوکر خاص ڈگر پر اجتماعی آرا قایم کر لیتے ہیں تو علمی نراجیت پیدا ہو جاتی ہے،اب ایک علمی بے ایمانی یہ بھی ہے کہ بنو امیہ،معاویہؓ اور یزید کو ہر برائی سے وابستہ کردیا جاتا ہے اور انکے ساتھی صحابہ کرامؓ کو کردار کا کمزور فرد ظاہر کیا جاتا ہے ،دنیا طلبی میں ڈوبا دکھایا جاتا ہے،تنقید کرنے والا بھلے خود ہزار کنیزو ں کا مالک ہو،اسکے پاس ہزار گھوڑے،خچر ہوں،وہ شکاری کتوں کو شکار میں استعمال کرتا ہو،بھلے خود نبیذ پیتا ہو ،تو کویی حرج نہیں ہے۔

مگر بیچارہ یزید چونکہ تصوفانہ فکر کا حامل نا تھا جبھی اس نے ایسا کچھ کردیا تو حرج ہی حرج ہے ہے ،کیونکہ اس ناقد کے لئے کسی غالی صوفی کی طرح نروان کے بعد حرام و حلال کی قیود اٹھادی جاتی ہے یعنی جو تعبیری،طریقہ و منہج،ابن العربی،سرمد،منصور ،رومی و بایذید سے وابستہ کرکے انکے کفرانہ افکار کو سرمدی تحفظ فراہم کیا جاتا ہے اسکے برخلاف یزید کا عین اسلام فعل بھی غیر شرعی دکھتا ہے،میرا سارے دنیا کے حکمرانوں و حکومتوں سے سوال ہے کہ کوئی آپ کی حکومت کے مقابل اپنی حکومت کی دعوت دے،اور آپکی حکومت کو نا مانے تو کیا آپ اسے اپنی حکومت طشتری میں رکھ کر پیش کردینگے یا اس سے طاقت کے ساتھ نمٹینگے،ایرانیوں نے جو

رویہ سنی بلوچوں عربوں کے ساتھ بضبر اخیتار یا ہوا ہے ان کے اس فعل کو کس کی تقلید گردانا جائیگا؟۔

یعنی یہ کہ یزیدیت آج کے دور میں ایک ایسا استعارہ بن گئی ہے جسکی مابعد از فکر کے پیچھے کیا حق ہے کیا باطل ،کیا محقق ہے کیا غیر محقق سب امور ہوا میں تحلیل ہیو جاتے ہیں، بس نعرہ ہی نعرہ سیاست بنکر رہ جاتا ہے، اول تو یہ ثابت ہی نہیں ہے کہ یذید سے ایسا کوئی قول و فعل بسند صحیح ثابت ہو ۔اگر ثابت بھی ہوجائے تو اسکی کئی معقول وضاحتیں،ماضی کی غلطیاں ہونا سب توضیحات ممکن ہیں،ایک اور ناانصافی یہ بھی ہے کہ انھی رافضی راویوں نے اپنے خصم یزید کی تعریف میں جو کچھ کہا اسکی جرایم و الزامات سے برات کی بابت جو کچھ بیان کیا اسکو کیوں واضح نہیں کیا گیا ہے ان کو کیوں اجاگر نہیں کیا گیا ہے ،کُل معاملہ کو ہو بھو کیسے لے لیا گیا ہے یعنی کہ میٹھا میٹھا ہپ ہپ کڑوا کڑوا تھو تھو جیسا معاملہ ان حضرات کی تاریخ نگاری میں اختیار کیا گیا ہے؟

ہمیں جا بجا فکر و مطالعہ سے معلوم پڑتا ہے کہ خود اہل حدیث و علمائے دیوبند میں بھی یزید کے مسلے پر دو گروہ بن چکے ہیں جن میں ایک اسکو ان الزمات سے بری جانتا ہے، تو دوسرا متھم الامر شنیعہ کرتا ہے،اہل بریلویہ تو خیر اس امر میں شخصیت پرستی سے لبریز ہی لبریز ہیں ،انھیں دلایل سے کچھ لینا دینا ویسے بھی نہیں ہوتا وہ مابعد الطبیعاتی بنیادوں پر ہی مفروضات اور خیالی محل تخلیق کرکے ،خوابوں خیالوں کشف سے معاملات علمیہ طے کر لیتے ہیں وہاں تک کہاں ہماری پرواز کی رسائی جہاں وہ پہنچے ہوئے ہیں ،انکے نزدیک صحیح اور غیر صحیح دونوں روایتیں یکساں نوعیت کی حامل ہوتی ہیں جبکہ دو ضعیف روایتیں مل کر صحیح بن جاتی ہیں،افسوس یہ ہے کہ جب دونوں متضاد روایتوں کی صحتیں ہی یکساں ہیں تو صھھ ،گیر صحیح پر کیا وقت زایاں کرنا،ان سے پوچھا جائے جب انہی غیر صحیح سے ثبوت تمہارے نزدیک فراہم کئے جاتے ہیں تو

انھی غیر صحیح سے براتِ یذید کا مواد بھی مل جاتا ہے اسے کیوں معطل و منسوخ کیا ہوا ہے؟،یعنی یہ کہ علم رجال کی عدم پیروی سے روایتوں کا ایک ایسا جمعہ بازار میسر آجاتا ہے جس میں سونار و لوہار ،کمیت و کیفیت کی اقدار و کیفیات کی جگہ کچرا خانہ کا گمان ہونے لگتا ہے،اور اسی کچرا سےکتابوں کی ضخامت میں اضافہ کیا جاتا ہے۔

ان کے بر خلاف اہل حدیث محدثِ اعلیٰ زبیر علی زئیؒ کا مکتبہ فکر یزید کی معتدل مذمت کرتا نظر آتا ہے ،یا کبھی کبھار سکوت اختیار کرلیتا ہے مگر علمائے اہل حدیث اور محدثین سلف کا جم غفیر بھر حال صحابہ کرام و یزید کی برات ظاہر کرتا معلوم ہوتا ہے جیسے حافظ صلاح الدین یوسف اور مولانا کفایت اللہ سنابلی صاحب وغیرہ ۔

مگر واضھ رہے کہ حافظ زبیر علی صاحبؒ کو بھی یہ امر تسلیم ہے کہ یزید کی بابت روایات ثابت نہیں ہیں، طبری کی۹۰ نوے فیصد روایات غیر صحیح ہیں ۔حافظ ابن کثیرؒ نے البدایہ و النہایہ میں اکثر یزید کی صفائی پیش کی ہے ، اور کئی روایتوں پر شک بھی ظاہر کیا ہے،ایسا ہی معاملہ مروان بن حُکمؓ کے ساتھ پیش آیا ہے،اسی طرح عمرو بن العاصؓ کی شان میں جھوٹی غیر ثابت روایات میں کیا کچھ نہیں کہا گیا ہے اِنھیں چالاک،عیار و شاطر،حد یہ کہ صدیوں بعد داستان امیر حمزہ کے شیعہ مصنف نے ان پر عمرو عیار کا کردار تک بنا ڈالا ہے ، جبکہ ابو موسیٰ اشعریؓ جیسے جید ،فقیہ صحابی کو عقل سے پیدل ،کھلونا بنا کر پیش کیا گیا ہے،علیؓ کا کردار ان رافضی روایتوں میں ایسا کمزور دِکھایا جاتا ہے کہ انھیں نا اپنے لشکر کی خبر ہے اور نا سرداروں کی خبر ،جمل میں کیا انکے ساتھی کرنے والے تھے ،انھٰں آکڑ تک اندازن نہیں ہو پاتا ہے ،کوئی ان کی بات سننے کو تیار نہیں نظر آتا ہے،ہر کوئی اپنی جگہ خلیفہ بنا پھرتا ہے راوی بتاتے ہیں کہ ان فضول روایتوں میں علیؓ مالک اشتر ،خوارج نما لوگوں کی آراو مشورہ کو تو اہمیت دیتے ہیں مگر حسنؓ جیسے عظیم فرزند کے مشورہ کو اکثر رد کر دیتے ہیں۔

ہم تحقیق کرتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ یزید کی حمایت میں ایک گروہ منکرین حدیث کا ایسا بھی نمودار ہوا ہے،ان میں کچھ منکر حدیث، کلیہ تو نہیں مگر ناصبی ضرور ہیں،یہ لوگ معاویہؓ و یزید کی حمایت میں ایسے جری ہوجاتے ہیں کہ ڈھکے چھپے انداذ میں حسنین،اہل بیت،اور علیؓ کی بابت فضایل کی صحیح روایتوں میں بھی شک و شبہ پیدا کرنے کی کوشش کر بیٹھے ہیں اور ساتھ ساتھ بیجا زبان درازی پر اتر آتے ہیں ، غور کرو تو یہ امر بھی دلچسپی سے خالی نہیں نظر آتا ہے کہ ماضی کے رافضی صحابہ کرام اور یزید کی بابت موضوع و ضعیف روایتوں کے ا منکر اہل سنت کو ناصبی کہا کرتے تھے۔

ابھی حال میں مبلغ اسلام داکٹر ذاکر نائیک کو ایک پروگرام میں متنازعہ،اور مشہور رافضی عامر لیاقت نے لعن و طعن کیا ہے چو نکہ وہ حیات النبی در دنیائے ارض کے منکر ہیں اور یزید کو برا بھلا نہیں کہتے ہیں،اڈاکٹر صاحب سے تو خیر اکثر دیوبندی ،کل بریلویہ، اور قلیل اہل حدیث حضرات خایف نظر آتے ہیں ،عامر تو خیر خود شہرت و دولت کا بھوکا ہے لہذا ذاکر صاحب کی شہرت سے اسکی جلن خیر ظاہرو عیاں ہے ہی ۔

معلوم پڑتا ہے کہ ڈاکٹر صاحب نے اکثر کھلے عام یزید کی بابت لعن طعن کی مذمت کی ہے اور اسے الزمات سے بری قرار دیا ہے،کیونکہ وہ امیر وقت تھا اس دور کی کل امت نے جن میں ابن عمرؓ،ابن عباسؓ اور محمد بن حنفیہؒ برادر حسنینؓ نے بھی اسکی بیعت کی تھی ،جعفر طیارؓ کے بیٹے عبداللہ بن جعفرؓ اور انکی اولاد نے اسکی بعیت کی تھی،مطلب کوکب،عامر،اور حنیف قریشی یہ سب صحابہ کرام و تابعین سے زیادہ عاشق رسول اور اہل بیعت کے حامی و ناصر بنے پھرتے ہیں، ظاہر ہہے انکی روزی روٹی اسی پر کھڑی ہے، حنیف صاحب سے کوئی پو چھے کے غزالیؒ جنکے تم بریلوی و دیوبندی متصوفانہ مقلدو مداح بنے پھرتے ہو انھونے تو امام ابو حنیفہؒ پر سخت تنقید کی تھی اور یزید کو برا بھلا نہیں کہتے تھے ، لهذا جب تم نے ان کے اوپر بسب عقیدت سکوت اختیار کیا

ہے تو ذاکر نایک،اسرار احمد ومچل پر بھی لب سی لو، مگر ایسا ممکن نہیں ہے کیونکہ اصل مسلہ فرقہ وارانہ سیاست کا ہے نا کہ اختلاف علمی کا  اور یہی حقیقت ہے۔۔

تاریخ بتاتی ہے کہ یزیدکے خلاف اہل مدینہ میں سے ابن حنظلہ جیسوں نے جعلی پروپگینڈہ شروع کیا تا کہ بغاوت کی راہ ہموار کی جاسکے  تو حضرت  محمد بن حنفیہؓ نے اسکی نفی کی تھی۔حسینؓ کے متعلق صحیح یہی ثابت ہے کہ انھونے اپنی آرا سے رجوع فرما کر یزید کی بیعت کی طرف آمادگی ظاہر کی تھی،مگر سازشیوں نے ایسا ہونے نہیں دیا۔

تاریخ کی تمام صحیح و غیر صحیح روایتوں کا اجماع ہے کہ حسینؓ کے قاتل کوفی تھی ،ابن عقیلؓ کے قاتل کوفی تھے،ان میں کوئی شامی موجود نا تھا کوئی لشکرشام سے ایسا نا آیا تھا اور نا یزید کو اس صورت حال کی خبر تھی کہ معاملہ قتال تک آپہنچا ہے ، جبکہ  کہاں کوفہ در  عراق اور کہاں دمشق در  شام اور وہ  دور بھی  آج سے ساڑھے تیرہ سو سال پرانے دور میں  لھذا کوئ نادان قاری بھی خود یہ  سوچ سکتا ہے  کہ احکماتی بریدی اونٹ کو کتنا وقت احکامات لے جانے میں لگتا ہوگا  ،کیا پاکستان پوسٹ آج کے دور  مین عام ڈاک میں ایک ہفتہ نہیں لے لیتا ہے پہنچانے میں منزل مقصود تک؟۔

ان مباحث کےمتعلق وہ کتب خمسہ جو محقق  ہیں اور تحقیق کرکے لکھی گئی ہیں  درج ذیل ہیں، ان کے علاوہ بھی کافی کچھ لکھا ،سُنا  اور بیان کیا گیا ہے جن میں داخلی و خارجی تنقید کے زاویہ فکر و طرایق مفقود ہیں،یہ سب تواریخ و سیرتیں عقیدت ابن عقیدت پر استوار ہیں ،سب نے حقیقت ڈھونڈھنے معلوم کرنے یا  سچ دریافت کرنے کی جگہ اپنے مسلکانہ اسلاف کو بنیاد بنا کر انھی پرانے قایم شدہ  قدیم  مفروضات کو نئے انداذ میں پیش کردیا  ہے یعنی مکھی پر  مکھی مار کر قاری

کے نوٹ زایاں کئے گئے ہیں ، اور جبھی ان کتب کے انبار سے سے نتایج اور نفس مضمون میں کوئی فرق پیدا نہیں ہوپایا ہے۔

ہمیں معلوم ہے کہ یہ سب حضرات جو باہم مناظرات میں ایک دوسرے کو نیچا دکھانے کے لئے علم رجال کو بروئے کار لاتے رہتے ہیں انھونے یہاں ان مزکورہ بالا مباحثِ علمیہ میں علم رجال کو سرے سے اہمیت دینا ہی چھوڑ دی ہے ،ایک وجہ یہ کہ ان لوگوں نے یزید کو امیر تسلیم کرنے صاف سے انکار کردیا ہے ،اسکی بعیت میں شک پید اکرکے تاریخ منسخ کیا جاتا ہے،کوئی اسے کافر کہنے لگتا ہے تو کوئی فاسق ،یعنی یہ سب دین و شریعت کے متعلق صحابہ کرام اور تابعین و محدثین سے زیادہ واقف ہیں ، یا انکا عصر ان احزاب المومنین کے عہد سے یا دور صحابہ سے زیادہ قریب ہے۔

گور کرنے سے واضح ہو جاتا ہے کسی نے دیوبندی اسلاف کی پیروی میں انکے موقف کا دفاع کیا ہےتو کسی نے بریلوی بن کر کھلی نا کہہ دی ہے ، اور ایک ہی تان لگائے جاتے ہیں کہ بس کافر ہے :سوال یہ ہے کہ کفر اور ایمان کا ضابطہ و معیار کیا افراد و شخصیات پر موقوف ہے؟،کیا اللہ اور نبی کے علاوہ بھی کوئی کفر کا پیمانہ و پعیار ہے؟ کیا یزید نے کھلم کھلا اللہ کی توحید کا انکار کیا تھا؟،کیا اس کے دور میں مساجد بند کردی گئیں تھیں؟ ،کیا اس نے فرایض دین یا اصول دین کا انکار کیا تھا ؟،کیا کوئی نبی اکرم کے احکامات ،اصول ،تشریھات کو رد کرسکتا ہے؟ چاہے وہ ابن رسول ہی کیوں نا ہو؟[6] ۔

ان احادیث کا کیا جائے جن میں امیر کی اطاعت کا حکم دیا گیا ہے،امیر کے ظلم کو سہنے کا حکم دیا گیا ہے،امیر کے مقابل بغاوت سے روکا گیا ہے،جماعت کے ساتھ رہنے کی ہدایت فرمائی گئی ہے، واضح ہو کہ کسی ایک فرد کے بیعت نا کرنے سے امیر کی بیعت پر فرق نہیں پڑتا ہے ،اس سے

---

[6] واضح رہے یہ موقف جب پیدا ہوتا ہے کہ جب ان مختفی روایات پر ایمان لاکر ہو بھو نتایج لائے جاتے ہیں

بیعت کا تقاضہ  صرف نراجیت ،اور سازشوں سے بچنے کے لئے کیا جاتا ہے،یا ریاست کا ڈنڈہ کامل اطاعت مانگتا ہے؟ جیسا کہ سیاسی  قوتی نظریہ[7] کا حاصل وصول ہے  یزید کی برائی اپنی جگہ مگر کل سیاست اسلامیہ یزید کی اطاعت  پر ہی در حقیقت  کھڑی  نظر  آتی ہے،عباسیوں ،علویوں،آل بویہ ،صفویوں اور عثمانیوں نے کیا کیا ؟ معلوم کرو نا ۔ جناب  کیا انھونے  اپنے اپنے مخالفین کو نیست و نابود نہیں کردیا  تھا  ؟ کیا عثمانیوں میں بھائی بھائی کو سلطنت کی بقا کے نام پر نہیں مروا دیتا تھا۔

ساتھ ساتھ یزید پر الزامات لگانے والے اپنے محبوب حکمرانوں کے اعمال دیکھیں ،کیسے صفویوں نے سنی ایران کو قتال ،جبر اور ڈنڈا کی قوت سے شیعہ ایران میں بدل  کر رکھ دیا،کیسے آل بویہ نے محرم کی اور ماتم کی رسم پیدا کیں،کیسے بغداد کی گلیاں امیر معاویہ ،یزید اور خلفائے ثلاثہ راشدین پر لعن و طعن سے بھر گئیں تھیں ،کیسے ایک کے بعد ایک عباسی خلیفہ کو مارا ،گیا قتل کیا گیا،اندھا کرکے زندان میں ڈال دیا گیا، کیسے کسی کو گلے میں پٹا ڈال کر تخت سے کھینچ کر لے جایا گیا تھا ،اب ہمارے سارے  شہنشاہ جذبات  بتائیں کہ ان سب اعمال  کا حکم کیا یزید سے صادر ہونا ثابت ہے؟

یقین مانو  علمی بنیادوں پر تو کم از کم قطعاً  ثابت نہیں ہے ہاں خام مال کا ڈھیڑ کگادو تو شاید بات بن جائے ، ہم جانتے ہیں کہ اسناد دین کی معرفت و معیار تک رسائی بھی فراہم کرتی ہیں اور معیار و اقدار کا تعین بھی کرتی ہیں ،کتے اور گھوڑے،ہیرے اور لوہے کو ایک صف میں کھڑا نہیں کیا جاسکتا ہے، اسی طرح صحیح و غیر صحیح اسناد کا درجہ و مقابلہ باہم ممکن نہیں ہے ،یہ علم رجال،جرح و تعدیل کل اسلامی ذخیرہ روایت پر حاوی ہے،یہی امت کا اجماع ہے جبھہ ہمارے مذہبی طبقے کو اپنی اس انفرادیت سے کسی صورت میں دستبرداری اختیار کرنا زیب نہیں دیتا ہے،کیونکہ اسکی نفی کی صورت  مین نتیجہ انکی علمیت کی نفی کی صورت میں نکلتا نظر آتا ہے۔

[7] Theory of realism.

چناچہ جو حضرات اسے اپنے مخالفین کے لئے معطل کرتے ہیں ،وہ درحقیقت سرے سے منصف مزاج ہی نہیں ہیں ،انھیں تاریخ ،پڑھنے اور لکھنے کا سرے سے کوئی حق حاصل نہیں ہے،ہمارے مدارس میں علم تاریخ سرے سے کوئی خاص مضمون نہیں ہے،جو علما کی رائے کو اس میں کوئی ایسا خاص مقام حاصل ہو جیسا انھٰن فقہ،حدیچ و تفسیر میں حاصل ہے ، یہ بلکل جدید جامعات کی روش پر مفروض کرکے فیصلے کر رہے ہیں جیسے انھونے بھی انکے مثل تاریخ عمومی و اسلام کو تخصیص میں پڑھا لکھا ہو .

یا جیسے انھین مدارس میں پڑھایا جاتا ہوکہ،معیار تاریخ کیا ہے ،اور رایج الوقت طریقہ جات کیا ہیں ان سے یہ عموماً ناواقف معلوم ہوتے ہیں،ہاں یہ امر قابل تسلیم ہے کہ علم حدیث کے فن سے تاریخ کو پرکھنے میں جو ملکہ مدارس کو حاصل ہے وہ جامعات کو حاصل نہیں ہے۔

جبھی اگر مولوی مورخ بننا چاہے مگر حدیث و اسناد کو چھوڑ دے تو سمجھیں کہ وہ حق کو چھوڑ کر باطل کا پیرو کار بن جاتا ہے، جبھی سوال کے جواب میں مفتی کی استعداد علمی عام مولوی یا خطیب سے عمدہ و اعلی ہوتی ہے ،لھذا مذہبی طبقات کی جانب سے تاریخ نگاری مین فرقہ پرستی کا عنصر چھلکنا ایک مذموم امر ہے،اور انھیں اس سے پرہیز کرنا چاہئے۔

ویسے مولوی کے مخالفین جن پر الحاد و کفر،رفض کے الزامات لگتے آئے ہیں وہ بھی اسی عام مولوی کے پیروکار بن کر تاریخی تبصرات کرنے لگتے ہیں ،انکی سب رواداری،اعتدال کی روش پانی سے بھاپ بن کر ہوا میں ضم ہوجاتی ہے، جیسے نیاذ فتحپوی کو دیکھ لیں انھونے بھی محمود احمد عباسی کی کتاب پر تبصرہ میں ایسا ہی رویہ،منھج،اور دلیلیں قایم کی ہیں جیسے ان موصوف کے خصم مولوی اختیار کیا کرتے تھے،اسکی وجہ تو نیاذ کا مشھور سرقہ باز ہونا ہے،نیاذ ،مولوی خطیبوں کو ہی آنکھیں دکھاتے تھے من و یزداں کے اکثر خطوط فرضی اور گھڑے گئے ہیں ،مولانا

عبدالماجد دریاآبادی اور سلیمان ندویؒ جیسے عبقریوں کے سامنے صرف قیاس و رائے کے تیر برسا کر کام چلایا کرتے تھے۔۔

چلو اچھا ہوا کہیں تو مولوی سے انھونے موافقت پیدا کی، سوال یہ ہے کہ کیا آج کے مولوی اور غیر مولوی،زین العابدین ؒ ،زینب ؓ سے زیادہ اہل بیت سے تعلق رکھتے ہیں؟ اور ان سے محبت کرنے والے ہیں جو وہ یزید سے خط و کتابت کرتے تھے،اس سے وظایف لیا کرتے تھے، جنابہ زینب ؒکیوں دمشق میں ہی اپنے داماد یزید کے پاس رک گئیں تھیں کیوں وہیں فوت ہوئیں؟، کیا محمد بن حنفیہؓ بن علی بن ابی طالبؓ سے زیادہ کوئی مولوی یزید کو جانتا تھا جو انھونے اسکی صفائی واقعہ حرہ سے قبل پیش کی تھی ،کیسے ابن عمرؓ نے ابن مطیع و حنظلہ کو روکا کہ امیر کی طاعت کا جوا گردن سے نا کھولو،اس دور کے لوگوں س کیوں فسق ال یزید پرر وایات ثابت نہیں ہیں۔

حنیف قریشی سے ہی سوال ہے کہ مقلد و غیر مقلد کی بحث پر تم بڑے جری و بھادر بنتے ہو،تم نے کہا کہ ابوطالب صاحب کی موت اسلام پر ہوئی ،کیا تم نے صحیحین کی روایات کا انکار نہیں کیا کہ انکا ارتحال کفر پر ہوا تھا،تم نے اس امر میں کہا اختلاف ہے ،میں کہتا ہو یہ متاخرین کی جدیدیت کے کرشمے ہیں کسی جید محدث نے تو اسکا اناکر نہیں کیا ہےتمہارے مجتھد منتصب احمد رضا خان نے تو ابو طالب کے ایمان کی نفی پر ایک رسالہ لکھا تھا،تم پر بطور مقلد فرض ہے کہ احمد رضا کی تقلید کرتے مگر تمہارا انکار صحیح حدیث کے انکار کے ساتھ نبی اکرمؐ،عباصؓ اور علیؑ کی شھادتوں کا انکار ہے،تم نے صاف کہا کہ ہم تو بولینگے انکے خلاف بناو ویڈیو ،ایسی جرات تمہاری ؟ حسینؓ کے مخالفین کے خلاف یعنی امیر معاویہ و مثل پر تنقید کی ،یعنی تم اصلی سنی ہو ہی نہیں تو تماری رائے کیسے تسلیم ہو تم ناظر ہو ،عالم نہیں ہو۔

لوگوں اصل میں سب مرثیہ کو ذکروں کو سُن سُن کر تاریخ اور غیر تاریخ کا فرق بھول چکے ہیں اور ان سب کو علمی بنیاد پر ان امور کی اصلاح کرنا لازم و ملزوم ہے ،سوال یہ ہے کہ جب حسین ؓ نے کہا مجھنے یزید کے پاس جانے دو ، تو ساتھ ایسا یہ کیوں نہیں کہا کہ مجھے اس فاسق یزید کے پاس جانے دو ؟ خیر فسق ہوگا تو ذکر ہوگا نا؟،انھونے امیر مدینہ سے کیوں نہیں کہا کہ میں فاسق اور کافر کی بیعت نہیں کرتا جاو،یہ کیوں فرمایا کہ میں چھپ کر بیعت نہیں کرسکتا مجھے سوچنے کا وقت دو۔

ایک دفعہ بھی کسی رافضی راوی نے حسین ؓ سے یہ روایت نہیں کیا کہ یزید ،ایسا ویسا فلاں ڈھماکا ہے،یہ سب جذباتی باتیں صاف سب بعد کے راویوں کے اضافے ہیں ، انکے ذاتی ادرجات ہیں ،اول تو یہ اکثر واقعات ہی مرسل اسناد کے حامل ہیں ۔بلکہ مرسل چھوڑو اسناد ہی عموماً معلق و غیر متصل ہیں ان سقم کو کیسے رفع کیا جائے پھر سونے پر سہاگہ راویوں کا درجہ ،انکے روافضانہ عقاید و رجحانات،ایک خاص مسلک کے راویوں کا خود دعوی،خود فیصلہ کرنا،خود ہی مدعی اور خود ہی قاضی بننا کہاں کے انصاف میں قابل قبول ہیں شاید مولانا مودودیؒ کے ہاں ایسا طریقہ رایج ہے؟

پھر یہ جھوٹے کذاب راوی اتنا تو خیر سمجھتے تھے کہ ماہرین رجال دودھ کا دودھ پانی کا پانی کردینگے جبھی اکثر سچ بھی ملادیا کرتے تھے جیسے طبری میں سکینہؒ صاحبہ فرماتی ہیں کے یذید سے عمدہ کافر میں نے نہیں دیکھا ہے، یہاں صاف ظاہر ہے کہ اصل الفاظ یوں تھے کہ: یذید سے عمدہ حکمران و فرد نہیں دیکھا ہے ،اس میں راوی نے تحریف کرکے کافر کہہ دیا ہے،اب کون نہیں جانتا کہ کل دنیائے رفض کے ہاں تینوں خلفائے راشدین،جمیع صحابہ ماسوائے ،مقداد،عمار،ابو ذر رضوان اللہ علیہ و مثل کے سب تینوں خلفا کی اطاعت کے سبب ،عقیدہ امامت کی نفی کے سبب ،نص کی نفی کے سبب، باغ فدک وخیبر کی وراثت ضبط کرنے کے سبب اسلام سے خارج ہوگئے تھے ۔

او ر قیامت سے قبل نظریہ رجعتِ رفض کے سبب ان سب کو زندہ کرکے نبی اکرمؐ بدلہ لینگے[8]،جنت و دوزخ کے مالک اور منتظم علیؓ ہونگے[9]، دوزخ کے معاملات بھی اماموں کے ہاتھوں میں ہونگے [10] لہٰذا یزید کا معاملہ اماموں کے ہاتھوں میں چھوڑ دیا جائے تو عمدہ ہوگا چناچہ بیچارہ یزید ویسے بھی سزا بھگتے گا تو دنیا میں اس پر لعن طعن کرکے کیوں اپنا قیمتی وقت برباد کیوں کیا جائے ویسے غور طلب امر یہ بھی ہے کہ:

یزید کا کفر اور مقام مقابلتاً کیا اوقات رکھتا ہے برخلاف ان اُصحاب النبیؐ کے سامنے جنھونے نے نبی اکرمؐ کی صحبت اختیار کی آپ کے ساتھ جہاد کیا ،جنھیں قران میں اولیا اللہ کہا گیا ہے: جب تمام سُنی امت ہی سرے سے روافض کے نزدیک مسلم نہیں ہے تو یزید بیچارہ کیسے مسلم کہلائیگا؟ جبھی یقین جانواں مباحث کے متعلق عمدہ طریقہ یہی ہے کہ ان تمام بحثوں میں کہ کون ،کیا تھا ،کون ،حق پر تھا کون باطل پر یہ امور اللہ پر چھوڑ دئیے جائیں اور ہم سب اسلاف کو اچھے ناموں سے یاد رکھیں،ذیل میں اس موضوع پر کتب کے مطالعے کی آپ حضرات کو دعوت دی جاتی ہے :

۱۔خلافت و ملوکیت کی تاریخی و شرعی حیثیت :از:حافظ صلاح الدین یوسف، صاحب تفسیر یہ مولانا مودودیؒ کی بدنام زمانہ کتاب خلافت و ملوکیت کا رد ہے۔

۲۔یزید شخصیت وکارنامے:از:مولانا کفایت اللہ سنابلی۔

۳۔دولتِ سفیانیہ۔حکیم محمود احمد ظفر۔

۴۔سیرت سیدنا حسینؓ :از :داکٹر علی محمد محمد صلابی۔

۵۔سبائی سازش اور واقع کربلا:مولانا عتیق الرحمان سنبھلی

---

[8] رسالہ رجعت طبع:نگار خانہ حاجی ولی محمد: صہ:۵۸،۶۱۔

[9] رسالہ رجعت طبع:نگار خانہ حاجی ولی محمد:صہ:۶۴،سطر:۱۹ اور صہ:۹۵:سطر:اول۔

[10] حیات القلوب:ج:۳:صہ:۸۱۔

۶۔رحما بینھم:مولانا نافع صاحب۔

۷۔ابو سفیان اور انکی زوجہ:نافع صاحب۔

۸۔حدیثِ ثقلین:مولانا نافع صاحب۔

۹۔فواید نافع:مولانا نافع صاحب۔

۱۰۔سیرت سیدنا معاویہؓ:شخصیت و کارنامے:ڈاکٹر علی محمد صلابی۔

ذیل میں وضاحت کے لئےکچھ روایتیں پیش کی جاتی ہیں جو صحیح اسناد سے صحابہ سے ثابت ہیں کو دیکھیں اور انکا موازنہ روافضی روایات سے کریں،سچے اور جھوٹے رواۃ کا فرق روا رکھیں،ابن عباسؓ بھی علیؓ کی طرح نبی اکرمؐ کے چچا زاد بھائی تھے ،انکے والد سے نبی اکرمؐ کو جو محبت تھی وہ علیؓ سے بھی چھپی نا تھی وہ فرماتے ہیں کہ:

وإن ابنه يزيد لمن صالحي أهله فالزموا مجالسكم وأعطوا طاعتكم وبيعتكم.

امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے یزید بن معاویہ رحمہ اللہ آپ کے خاندان کے نیک وصالح ترین شخص ہیں،اس لئے اے لوگو! اپنی اپنی جگہوں پر رہو اور ان کی مکمل اطاعت کر کے ان کی بیعت کر لو۔

[أنساب الأشراف للبلاذري: 5/ 290 دکتور محمد بن ہادی الشیبانی نے اس کی سند کو حسن کہا ہے دیکھئے:مواقف المعارضة في عهد يزيد بن معاوية :ص 164 ]۔

دیکھیں یہ ان ہی بلاذری کی روایت ہے جسکو مخالفین اکثر اپنے مواقف میں پیش کرتے ہیں ،اور یہ ابن سعدؒ کے شاگرد ہیں۔اسے طرح ذیل میں جناب حسینؓ کا ارشادِ گرامی دیکھیں فرماتے ہیں کہ:

فناشدهم الحُسَيْن أن يسيروه إِلَى يزيد فيضع يده فِي يده فأبوا إِلا حكم ابْن زياد

حسین رضی اللہ عنہ نے ان سے التجا کی کہ انہیں یزید بن معاویہ کے پاس لے چلیں تا کہ وہ یزید کے ہاتھ میں اپنا ہاتھ دے دیں۔ [أنساب الأشراف للبلاذري: 3/ 173 واسناده صحیح علی شرط مسلم]

اسی طرح حسینؓ کے بھائی ،علیؓ کے بیٹے جنکے ہاتھوں میں جمل کے معاملات حربیہ تھے وہ یزید کے صفائی پیش فرماتے ہوئے کہتے ہیں کہ:

صحیح سند سے ثابت ہے کہ حسین رضی اللہ عنہ کے بھائی محمد بن الحنفیہ نے یزید کا دفاع کرتے ہوئے کہا:

قد حضرته وأقمت عنده فرأيته مواضبا على الصلاة متحريا للخير يسأل عن الفقه ملازما للسنة

میں اس کے پاس جا چکا ہوں اوراس کے ساتھ قیام کر چکا ہوں، اس دوران میں نے تو اسے نماز کا پابند، خیر کا متلاشی، علم دین کا طالب،اور سنت کا ہمیشہ پاسدار پایا۔

[البداية والنهاية: 8/ 233، تاريخ الإسلام للذهبي ت تدمري 274 / 5، دکتور محمد بن ہادی الشیبانی نے بھی اس روایت کو حسن قراردیا ہے، دیکھئے: مواقف المعارضة في عهد يزيد بن معاوية :ص 384 ]

اب کوئی ان یزید کے مخالفین سے پوچھے تم سب تو علم کے پہاڑ بنے پھرتے ہو،روایتوں کے ڈھیڑ لگادیتے ہو ،مدارس میں بقول شخصے برخلاف مودودیؒ تم نے پڑھا ہوا ہے ،غیر مدارس والوں کو تم کم علمی کا طعن دیتے ہو،مگر جو تمہاری خصوصیات علم میں ہیں انکا نتیجہ کیا نکلتا ہے وہی مودودی والا یا پھر وہی تیجانی و شرف الدین موسوی والا ؟تم غیروں ،خصموں ،بد دینوں کے منقطع اقوال لیتے ہو اور متصل صحیح آثار کو ترک کردیتے ہو،یہ علم یہ دورہ حدیث ،یہ مفتیانہ تحقیق کیوں یہاں ہوا میں تحلیل ہو جاتی ہیں۔

تم غیروں سے روایات لیکر تو اپنا مقدمہ کھڑا کرتے دیتے ہو ،مگر اہل بیت کی صحیح متصل یا صحیح مراسیل چھوڑ دیتے ہو ،حلانکہ احناف کے ہاں تو مراسیل بھی حجت ہے اور ضعیف روایات بھی دلیل بن جاتی ہیں۔

اسی طرح حجر بن عدی کے قتل پر امیر معاویہؓ کو لعن طعن کرنے کا معاملہ دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ حجر ریاست میں شر پھیلا رہے تھے اور امیروں پر کھلی تنقید چھوڑیں پتھر برسایا کرتے تھے،آخیر کار معاویہؓ نے انھیں مسلسل شر کے انسداد کے لئے قتل کروادیا ،لازماً انکی سیاست ،حلم تدبر کے پس پیش علت اور دلیل موجود ہوگی،اب شور کیا گیا کہ حجر صحابی تھے ،جناب صحابی اور غیر صحابی قانون شریعت کے سامنے یکساں ہیں،دویم حجر کا صحابی ہونا متکلم فیہ مسلہ ہے،جبکہ معاویہؓ کا خلیفہ و امیر اور صحابی رسول ہونا ثابت شدہ امر ہے، لہٰذا محقق رائے کی ر و سے وہ صحابی متفقہ نہیں تھے، انھی حضرات کا یہ حال ہے کہ تابعین کو صحابی بنا دیتے ہیں جیسے مالک بن اشتر ،صاحب علیؓ جس نے عثمانؓ کے خلاف بغاوت اور قتل میں شرکت کی کو رضی اللہ عنہ کے نام سے پکارتے ہیں۔

<u>یہ حافظ ابن حجرؒ کی اسلاف سے تحقیق ہے:</u>

امام بخاریؒ، ابوحاتم رازیؒ، ابن حبانؒ، ابن سعدؒ، خلیفہ بن خیاطؒ، جیسے جمہور اہل علم کے قول کے مطابق حجر بن عدی تابعی ہیں، صحابہ سے نہیں ہیں۔

الاصابة ١/٣١٣

اسی طرح واقعہ حرہ کا سبب صاف یہ تھا کہ ابن حنظلہ و ابن مطیع نے یزید کے خلاف پروپگینڈہ کرکے اہل مدینہ و باغوں ورغلایا تھا انھونے امیر مدینہ کی ہدایات ماننے سے انکار کردیا،بنو امیہ اور انکے حلیفوں اور بغاوت سے غیر متفق لوگوں کو مارنا،پیٹنا اور تنگ کرنا شروع کردیا تھا،یزید

کے علم میں جب یہ معاملہ آیا تو اس نے اہل مدینہ کے خلاف جو مہم بھیجی اسکے امیر کو ہدایت تھی کہ ،زین العبدینؒ کے ستاھ عمدہ سلوک کرنا،ایل مدینہ کو تین روز دعوت دو کہ بغی نا بنو بغاوت نا کرو ،اطاعت امیر سے دستبردار نا ہو،جب وہ نا مانے تو باغیون کے خلاف قتال کیا گیا،اب یہ سب جھوٹ ہے کہ ستر ہزار دو شیزائین حاملہ کی گئیں اسے واقعات ہر علاقہ میں خصموں میں باہم گھڑے ہوئے ملتے ہیں ،پاکستانی فوج پر اہل بنگال نے لاکھوں عورتیں حاملہ بجبر کرنے کا الزام لگایا تھا اور یہ سب بھارتی بنگالی پروپگینڈا تھا ،عقل نقل سب اس کی نفی کرتے ہیں ،یہ مبالغہ آرائی کے قبیل کے قصص سیاسیہ سے زاید کچھ نہیں ہیں۔[11]

جہاں تک حسینؓ کے خروج کی شرعی حیثیت کا معاملہ ہے ،مجھے آپ کے خروج پر شک ہے کیونکہ پس پشت ،درپردہ کچھ ایسا ہے جو تاریخ نے پوشیدہ کردیا جسے ہم نہیں جانتے ہیں ،جو ہم تک پہنچا نہیں ہے،کیونکہ اس واقعے کے بعد بنو ہاشم اور بنو امیہ میں تعلق شادی بیاہ عرصہ تک قاہم رہے ہیں،آج جو دشمنی و نفرت ذاکر و مورخ دکھاتا ہے اسکے متضاد صورتحال اُس دور میں ڈھونڈھی جاسکتی ہے۔

سوائے ان شخصیات کے سبب کچھ تلخی ملتی ہے جو سیاسی عزایم رکھتے تھے ،روافض چونکہ نظری امامت کے مدعی ہیں جبھی انکے مبنی بر نص امام کے مقابل دیگر اہل بیت کا بھی کوئ خاص مقام نہیں ملتا ہے ،تاریخ واضح کرتی ہے کہ حسنی و حسینی نسل میں سیاسی بنیادوں پر اختلاف موجود تھا،[12]دونوں خلفا کے ہاں ایک دوسری کی لگائی بجھائی کرتے تھے،خبریں فراہم کرتے تھے جمیع روافض کے نزدیک حسینی نسل میں ہی امامت جاری ہوئی ہے،جبکہ اہل سنت کے نزدیک امام

---

[11] ڈاکٹر عثمان آل خمیس:صحیح تاریخ الاسلام و مسلمین:۳۰۶۔
[12] سفاح اور منصور عباسی کے دور کے واقعات کا مشاہدہ و تحقیق کریں۔

مھدیؒ حسنؓ کے نسل سے ہونگے ،اہل سنت کے ہاں حسنؓ کا رتبہ انکے خلفیہ رسول ہونے،مسلمانوں کے سید و سردار ہونے کے سبب زیادہ ہے۔

نبی اکرمؐ نے جناب حسنؓ کے ذریعے مسلمانوں کے دو گروہوں میں اتحاد کی بشارت فرمائی تھی، جس سے واضح ہوتا ہے کہ معاویہؓ بھی حق پر تھے اور علیؓ مرتضی بھی حق پر تھے دونوں میں بس تعبیر و توضیح کا فرق تھا دونوں ہی اصولوں سے بندھے ہوئے تھے ،ہم یہ دیکھتے ہیں کہ علیؓ کے ہاں حسنؓ کا تقرب اور رتبہ بنسبت حسینؓ خاص تھا، آپ اکثر فرمایا کرتے تھے کہ حسنؓ کا کاش وہ مشورہ مان لیا ہوتا ،حسنؓ میں جو اعتدال،حکمت ، احتیاط ،حزم و خوبی تھی حسینؓ میں وہ تدبر نسبتاً کم تھا۔

تاریخی نے ایسی کئی روایتیں ضبط فرمائی ہیں جن کی رو سے حسنؓ نے انکے کئی بیانات و اقدامات نا پسند فرمائے تھے ،دُنیایے ارض میں حسینؓ کی شہادت کا سانحہ عظیم ضرور تھا،مگر حسینؓ سے افضل انبیا کرام،اصحاب الانبیا ،صحابہ کرامؓ،خلفائے اواخر،عمرؓ،عثمانؓ اور علیؓ کی شہادتیں بھی اس سے کئی گناہ عظیم معاملات تھے،جبھی روز ہر نبی اور ہر صحابی سے منسوب دن کرکے کاروبار حیات کو معطل نہیں کیا جاسکتا ہے۔

ہمیں معلوم ہے کہ چونکہ ان سب کی شہادتوں کی بنیادوں کے محرکات تاریخی طور واضح تھے جبھی وہاں ادبی شاہکار،نمونے بازی،اور داستان امیر حمزہ و بوستان خیال کے نمونے قایم کرنے کا مواقع میسر نا آسکے تھے جبکہ ان کے برخلاف حسینؓ کی شہادت کو خوب نمک مرچ لگا کر کئی کئی صفحات تک وہ رپوٹنگ پھیلا دی گئی ہے جو آج کے کسی سیاسی رپورٹر اور سلائیڈ ٹکر سے بھی ممکن نہیں ہے۔

اوپر سے میر انیس و دبیر کے مرثیوں نے برصغیر میں آگ لگادی کہ انار کلی کے اختراعی کردار کی طرح حقیقت کا گمان ہونے لگتا ہے ،ان قصوں میں اہل بیت کی عورتین گریبان چاک کرتی ہیں ،ماتم کرتی سر کے بال بکھیرے نظر آتی ہیں ،پردہ کا اہتمام راوی ان سے ڈیڑھ سو سال بعد روایت کرکے رفع کروادیتے ہیں۔ان کے یہ اعمال کم سے کم اہل سنت کے نزدیل ثابت نہیں ہیں کیونکہ یہ امور نبوی احکامت کی صاف نفی کرتے ہیں جن میں ماتم ،بال بکھیرنے والیوں پر لعنت کی گئی ہے۔یہ تو ممکن نہیں کہ یہ عظمت کی پتلیاں،پردہ کی پابند،حق کی ضامن ایسا کرینگی ،انکے استقلال میں امیر حمزہ ؓ و جعفر طیار ؓ کی عظیم شہادتیں خم نالا سکیں تو ہم جیسے کیسے ان سے ایسے واقعات نبی اکرمؐ کی مخالفت میں بیان کرسکتے ہیں یہ کارنامہ و ادرج ان ابو مخنف،عباس،ہشام،کلی،واقدی نما راویوں کا ہے جنکے ہاں یہ سب معیوب نہیں جانا جاتا ہے۔

ذیل میں ڈاکٹر عثمان آل خمیس صاحب کا تبصرہ پیش کیا جاتا جو قارئیں کو ضرور مد نظر رکھنا چاہئے تاکہ حسینیت و یزیدیت کی اصطلاحوں کا پس منظر صاف ہو:

حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے خروج سے بظاہر کوئی دینی یا دنیاوی اصلاح نہ ہوئی۔شائداسی لیے صحابہ کرام نے آپ کو بروقت روکا تھا۔

البداية والنهاية ٨/١٦٢

جبکہ اس خروج کی وجہ سے ان کوفی ظالموں کو نواسہ رسول سے بدسلوکی کا موقعہ ملا اور انہوں نے آپ کو ظلماً شہید کر دیا۔اور آپ کے خروج اور قتل سے اتنا نقصان ہوا کہ اگر آپ گھر بیٹھ جاتے تو اتنا نقصان نہ ہوتا لیکن یہ اللہ کی تقدیر تھی جو نافذ ہو کر رہی اور اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے وہ ہو کر رہتا ہے اگر چہ وہ لوگوں کی مرضی کے خلاف ہی ہو۔

شہادت حسینؓ تاریخ اسلام بلکہ تاریخ عالم میں ایک المناک حادثہ ہے اور مسلمان قیامت تک اس کی ٹیس اپنے دلوں میں محسوس کرتے رہیں گے۔ تاہم حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت انبیاء کرام کی شہادت سے بڑی نہیں ہے، حضرت یحییٰ بن زکریا علیہما الصلوۃ والسلام کا سر ایک رقاصہ کے کہنے پر کاٹ دیا گیا اور حضرت زکریا علیہ السلام کو بھی موت کے گھاٹ اتار دیا گیا۔ اور حضرت موسیٰ وعیسیٰ علیہما السلام کے قتل کی تدابیر کی گئیں اور حضرت حمزہ اور حضرت عمر فاروق اور عثمان اور علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہم کو خنجروں، نیزوں تلواروں سے گھائل کر دیا گیا۔ اور یہ سب کے سب حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے افضل تھے۔ (اللہ تعالیٰ انہیں ان شہادتوں کی بدولت خوش کر دے)

پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث مبارکہ کو مدنظر رکھتے ہوئے کسی انسان کے لیے جائز نہیں کہ وہ حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کے تذکرے پر گریبان پھاڑے اور چہرے کو پیٹنا شروع کر دے کیونکہ حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے اس طرح کے افعال سے روک دیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

«لَيْسَ مِنَّا مَنْ لَطَمَ الْخُدُوْدَ وَ شَقَّ الْجُيُوْبَ»

"کہ وہ شخص ہم سے نہیں جو (شدت غم میں) رخسار پیٹے اور گریبان چاک کرلے۔"

صحیح بخاری کتاب الجنائز ،باب لیس منا من شق الجیوب ١٢٩٤

13

اسی طرح یہ کہنا کہ اس طرح تمام روایتوں کے رد کرنے سے تو کل تاریخ کی معلومات ختم ہو جائیگی ،کہنے سننے کے لئے کچھ نہیں بچے گا،تو حضرات ہمارے اسلاف نے صحیح و غلط،جائز اور ناجائز،کذب و عدم کذب کی تفریق کے لئے علم حدیث کے اصول مقرر فرمائے تھے

[13] آل خمیس:ایضا:١٨٨،١٨٧.

،روایتوں کی اسلام کی مجموع فکر ،قران و سنت سے اخذ کردہ مجموعی روح و فکر ،علت و معلول،سند و متن ،جرح و تعدیل،معوقلیتِ شرعیہ کی روشنی میں رد و قبول کی قدریں قیام کی گئیں تھیں ، انکہ ہر گئی گزری ،گری پری چیز لینے کے لیے صدیوں محنت کی گئی تھی۔

چناچہ حق یہی ہے کہ سچ اور امر واقعہ مختصر ہوتا ہے،ہمیں کوئی ایم۔الماس،نسیم حجازی ،اسلام راہی کے طرح تاریخی ناول نہیں لکھنے ہیں ، اور نا خطیبوں ذاکروں کی طرح جعلی بیانات،قصے کہانیوں میں رات بسر کرنی ہے۔مشہور قول ہے کہ اسناد دین ہے۔

امام مسلم نے مقدمہ مسلم میں فرمایا ہے کہ:

جس کو حدیث کی معلومات نہیں اسے صحیح حدیث پر عمل کرنا چاہئے ،امام شافعیؒ نے فرمایا: مرسل درحقیقت ضعیف ہوتی ہے یہی انھوںنےا لام و کتابِ رسلاه میں فرمایا ہےنبی اکرمؐ نے فرمایا ہے کہ: جس نے مجھ پر جھوٹ باندھا اسکا ٹھکانا دوزخ ہے. روایت فضایل میں ضعیف روایات سے اخذ کرنے والے سوچیں کیوں شک پر مبنی کمزور شہ پر فضایل و اعمال کھرے کئے جائیں ؟،کیا نبی اکرمؐ نے دین میں ترغیب و ترہیب میں جھوٹ کو پسند کیا تھا یا اسکا حکم دیا تھا؟ ،اگر ایسا نا تھا تو کیسے ان سب اہل علم نے دین میں جھوٹ و کمزوری کو جگہ دی؟،حضرات کرام جن ذواتِ قدسیہ کا مذہبی قد و قامت ہے انکو کسی کی تعریف و توصیف کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ انکے اعمال حسنہ انکا تمغہ افتخار ہیں، لھذا ان کا ذکر خیر کیا جائے،اسی طرح جب تم سب پر پروپگینڈہ اور جھوٹ اسلامی تحقیقی علوم و فنون کے علمیاتی ڈھانچہ کی روشنی واضح ہوچکا ہے تو صرف اپنی عقیدت کے سبب کسی کا حق نا مارو ،کفر بازی نا کرو ،یہ اعمال تمہیں جنتی نہیں بنائینگے بلکہ تمہیں دوزخ کا مسافر بنا دینگے۔

یزید و حسینؓ کے کیا معاملات تھے یہ سب بروز حشر دیکھ لینگے ،اگر یزید بے قصور ہوا تو تم سب کے خلاف اللہ کے ہاں شکایت کریگا،اگر قصور وار بیجا ہوا تو اسکا عمل اسکو اسکا مقام دکھا دیگا۔مگر یہ تو طے ہے کہ یزید کافر نہیں تھا،اس سے نا ارتداد ثابت ہے،اور نا قران و سنت کا انکار ثابت ہے ،نا اس نے مسجدیں ڈھائیں اور نا ان میں نماز بند کروائیں،صحابہ کرام و تابعین اسکے اعمال کے پیچھے مساجد و ابلاد میں نماز ادا کیا کرتے تھے اور یقین غالب ہے کہ وہ بھی دارالخلافہ میں نماز کی امامت کیا کرتا تھا،ابن عباس،ابن حنفیہ،ابن عمر ،عبداللہ بن جعفر،رضوان اللہ عنہ کے ساتھ ساتھ علی زین العابدینؒ بھی اسکے پاس ٹھرتے تھے اس سے وظایف پاتے تھے،اہل سنت کی کسی صحیح روایت میں اہل بیت سے اسکی مذمت ثابت نہیں ہے۔

یہ ایک جماعت تھی جو دور رسالت کے قریب گزر گئی انکے اعمال اور قربت رسول ہمیں ان سب سے سبقت اسلام،قربانیوں جہاد کے سبب محبت کا حکم دیتی ہے،حیران کن بات ہے کہ جنھیں طلقا کہہ کر توہین کی جاتی ہے انھونےہی تینوں خلفائے راشدین کے دور میں اسلام کا جھنڈا دنیا میں گاڑا اور عظیم الشان فتوحات قایم کیں ،جہاد سے اچھا کوئی عمل نہیں میدان جنگ میں اللہ کے نزدیک،بنو امیہ کی فتوحات کا مقابلہ عہد خلفائے راشدین سے انکے دور تک کوئی نا کرسکا ہے اور نا مابعد اسکے اریب قریب آسکا صرف آل عثمان نے صدیوں بعد ایک نئی وسعت قایم کی تھی ،جناب امیر معاویہؓ نبی اکرمؐ کی زوجہ کے بھائی امت کے ماموں ہیں جیسا کہ امام ابن قدامہ نے انھیں لمعتہ الاعتقاد میں خال المومنین کہا ہے،اسی طرح جناب ابو سفیانؓ نبی اکرمؐ کے سسر تھے اور صحابی تھے،یوں یزید کے نبی اکرمؐ پھوپھا ہوئے،عبداللہ بن جعفر بن طیارؓ اسکےسسر تھے اور زینب بنت علیؓ عبداللہ بن جعفر کی زوجہ تھیں۔اب آپ خود فیصلہ کر سکتے ہیں کہ اسکے باوجود اگر ضد میں آپکو جو دل میں آئے کہنا سننا ہے تو آپ کے لئے آپ کے اعمال ہمارے لئے ہمارے اعمال اور تحقیق۔

**حافظ محمد کمیر پوریؒ اس پر تبصرہ فرماتے ہیں کہ:**

## شہادت حسین رضی اللہ عنہ کا پس منظر:

اس قسم کے حوادث میں جگر گوشۂ رسول حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی مظلومانہ شہادت سرفہرست ہے۔ تفصیل اس اجمال کی اس طرح ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد شیعان علی رضی اللہ عنہ اور اہالیان کوفہ نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے دست حق پرست پر بیعت کر لی لیکن حضرت حسن رضی اللہ عنہ انتہائی معتدل

مزاج اور اپنے نانا کے فرمان کے مطابق صلح کے شہزادہ تھے اس کے علاوہ اپنے والد محترم کے دور میں اہل کوفہ کی ''جانبازی'' اور ''اطاعت شعاری'' سے پوری طرح واقف ہو چکے تھے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی باہمی جنگ وقتال میں امت کا خون خرابہ بچشم خود ملاحظہ فرما چکے تھے اس لئے چند ماہ بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں خلاف سے دست بردار ہو گئے۔ لیکن حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ اس صلح کے لئے آمادہ نہ تھے اور نہ ہی اس پسند فرماتے تھے لیکن بڑے بھائی کے جبر واکراہ سے بالآخر وہ بھی اس صلح میں شریک ہو گئے۔

شیعان علی رضی اللہ عنہ نے ان حالات سے فائدہ اٹھانے کی پوری کوشش کی اور اسی موقع پر حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کو خلافت کی پیشکش کی لیکن آپ نے اسے کسی دوسرے موقع کے لئے ملتوی کر دیا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے انتقال اور یزید کی خلافت کے ابتدائی دنوں میں اہالیان کوفہ نے جناب امام حسین رضی اللہ عنہ کو پھر خلافت کی پیشکش کی اور اس سلسلے میں اپنی پوری وفاداری کا یقین دلایا۔ اس موقع پر حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ ان کے کہنے میں آ گئے اور کوفہ کا سفر اختیار کیا لیکن افسوس کہ راستے میں یزید حکومت کے گورنر ابن زیاد کی افواج سے مقابلہ ہوا اور جن شیعان علی رضی اللہ عنہ نے جناب کو بلایا تھا۔ انہوں نے ہی مخالف فوج میں شامل ہو کر حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ ان کے متعدد ساتھیوں اور ان کے بچوں کو کربلا کے میدان میں شہید کر دیا۔

انا للہ وانا الیہ راجعون○

## شہادت کے بعد سیاست:

یہ امر بلاشبہ صحیح اور درست ہے کہ آپ کی شہادت انتہائی المناک ہے۔ جس پر جس قدر افسوس کیا جائے کم ہے۔ لیکن افسوس کہ بنو امیہ کی حکومت کے بعد کی حکومت نے اس دردناک شہادت سے سیاسی فائدہ اٹھانا شروع کر دیا اور انہوں نے اس حادثہ فاجعہ پر اپنے قصر اقتدار کی دیواریں مستحکم کیں اور شہادت حسین رضی اللہ عنہ کو اس قدر اہمیت دی کہ ان کے والد محترم اور ان کے پیشتر و حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی شہادت بے وقعت ہو کر رہ گئیں۔ حالانکہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت بے دردی میں اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اور حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی شہادتیں اپنے دور میں نتائج کی حیثیت سے اپنی نظیر آپ تھیں۔

یہی وہ حقیقت ہے جسے آٹھویں صدی کے مجدد حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل (ابن کثیر) دمشقی نے البدایہ و النہایہ میں شہادت کی تفصیلات بیان کرنے کے بعد یوں بیان فرمایا ہے:

لکل مسلم: ینبغی له ان یحزنه قتله رضی الله تعالی عنه فانه من سادات المسلمین و علماء الصحابة وابن بنت رسول الله ﷺ التی هی افضل بناته وقد کان عابدا و شجاعا و سخیا' ولکن لایحسن ما یفعله الشیعة من اظهار الجزع الحزن الذی لعل اکثره تضع و ریاء وقد کان ابوه افضل منه فقتل' وهم لا یتخذون مقتله ماتما کیوم قتل حسین رضی الله عنه فان اباه قتل یوم الجمعة وهو خارج الی الصلوة الفجر فی السابع عشر من رمضان سنة اربعین' و کذالك عثمان رضی الله عنه کان افضل من علی رضی الله عنه عند

اهل السنة والجماعة وقد قتل وهو محصور فی داره فی ایام التشریق من شهر ذی الحجة سنة ست وثلاثین وقد ذبح من الورید الی الورید' ولم یتخذ الناس یوم' قتله ماتما و کذلك عمر بن الخطاب رضی الله عنه وهو افضل من عثمان و علی رضی الله عنهما قتل وهو قائم یصلی فی المحراب صلوة الفجر ویقرء القران ولم یتخذ الناس یوم قتله ماتما' وکذالك الصدیق رضی الله عنه کان افضل منهم ولم یتخذ الناس یوم وفاته ماتما و رسول الله ﷺ سید ولد آدم فی الدنیا والآخرة وقد قبضه الله الیه کمامات الانبیاء قبله ولم یتخذ احد یوم موتهم ماتما یفعلون فیه ما یفعله هئولاء الجهلة من الرافضة یوم مصرع الحسین رضی الله عنه ○

(جلد ۸ ص ۲۰۳)



[14] محمد ابراہیم کمیر پوری ،حافظ:مقالاتِ محرم،جامعہ انوار القران والحدیث ،پتوکی،ص:۳۷۔۴۰۔

حضرات کرام جو واقعہ کربلا کی روایتوں کو من و عن لیتے ہیں،یہ عامر لیاقت حسین غیر سنی،یہ حنیف قریشی جعلی سنی اور یہ کوکب نور سے خالی نورانی تاریخی قصص کو فقہ کی بنیاد بنا دیتے ہیں کیا یہ امر فراموش کر جاتے ہیں کہ تاریخی روایات فقہی دلایل اور شرعی دلایل کی اساس نہیں بن سکتے ہیں،یہ جو سو سال سے عوام کو اپنے خود ساختہ عقاید سے بے وقوف بنا کر اپنے عقاید کو دنیائے اسلام کے واحد متفقہ اور غیر متنازعہ مسایل قرار دے رہے ہیں کیا انھیں نہیں معلوم ،یا اپنے عقیدہ کی کمزوری کو میڈیائی قوت کے دم پر مضبوط بنانے کی جو ایرانی امداد کر حاصل رہے ہیں کیا یہ حقیقت گہنا سکتے ہیں کہ یہ صدیوں سے شیعہ و سنی حضرات کے درمیان ما بہ التنازعہ چلتے آرہے امور ہیں۔

محدثین کرم ان دلایل کی بنیاد میں کارفرما روایتوں کے علمی معیار سے بخوبی واقف ہیں مقدمہ اس کا متحمل نہیں ہوسکتا کہ اصل کتاب کی اہمیت کو گہنا دے جبھی چند حوالوں سے ہی کام چلایا جاتا ہے:

سب سے پہلے اس کذاب ابو مخنف لوط بن یحیی کی مقتل حسین یعنی ان روایات پر مشتمل کتاب جس میں شہادت حسین سے متعلق اسکے روایت کردہ روایات جمع ہیں اور طبری نے جنھیں نقل کیا ہے وہ خود اپنی تاریخ کی روایات سے قبل تبصرہ فرماتے ہیں اس پر غور کریں اور تدبر فرمائیں:

امام طبری فرماتے ہیں کہ:

فَمَا يَكُنْ فِيْ كِتَابِيْ هٰذَا مِن خَبَر ذَكَرنَاهُ عَن بَعضِ المَاضِينَ مِمَّا يَستَنكِرهُ قَارِئه، أَوْ يستَشنَعه سَامِعَه، مِنْ أجلِ أنَّه لَمْ يعْرفْ لَهُ وَجْهاً فِي الصِّحَةِ، وَلا مَعْنى فِي الْحَقِيْقَةِ، فَلْيَعْلَمْ أَنَّهُ لَمْ يؤْتَ فِي ذٰلِک مِنْ قِبَلِنَا، وَإنَّمَا أتى مِنْ قِبَلِ بَعْض نَاقِلِيْه إلَيْنَا، وَإنا إنَّمَا أدينَا ذٰلِک عَلٰى نَحوِ مَا أدى إلَيْنَا.

ترجمہ: ”ہماری اس کتاب میں جو بعض ایسی روایات ہیں جنہیں ہم نے پچھلے لوگوں سے نقل کیا ہے، جن میں ہماری کتاب پڑھنے والے یا سننے والے اس بنا پر نکارت و شناعت محسوس کریں گے، کہ اس میں انہیں صحت کی کوئی وجہ اور معنی میں کوئی حقیقت نظر نہ آئے، انہیں معلوم ہونا چاہئے کہ ان کا اندراج ہم نے خود اپنی طرف سے نہیں کیا ہے بلکہ اس کا منبع وہ ناقل ہیں جنہوں نے وہ روایات ہمیں بیان کیں، ہم نے وہ روایات اسی طرح بیان کردی جس طرح ہم تک پہنچیں“

تاریخ الطبری: ۱/۸،

اب ذرا حافظ ابن حجرؒ جو مشہور محدث ،مورخ اور ماہر علم رجال ہیں انکی آرا دیکھیں :

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ کہتے ہیں:

”وَقَد صَنَّفَ جَمَاعَةٌ مّنَ الْقُدمَاءِ فِي مَقْتَلِ الْحُسَيْنِ تَصَانِيْف فِيْهَا الغث وَالسمِيْن وَالصَّحِيح وَالسَّقِيْم.

اور متقدمین نے شہادت حسین رضی اللہ عنہ سے متعلق کتابیں تصنیف کی ہیں جن میں رطب و یابس، صحیح و غلط سب موجود ہے“

[الإصابة لابن حجر:۔۲/۸۱]۔

حافظ صاحب کے بعد امام الھند مولانا ابو الکلام آزادؒ کی رائے دیکھیں،وہ بھی اس میں مرثیہ نگاری ،خطیبانہ ،مبالغہ آمیز ،ذاکریت کا عنصر مسترد نہیں فرماتے ہیں:

مولانا ابوالکلام آزاد لکھتے ہیں:

’’اس وقت جس قدر بھی مقبول اور متداول ذخیرہ اس موضوع پر موجود ہے وہ زیادہ تر نوحہ خوانی سے تعلق رکھتا ہے جس کا مقصد زیادہ سے زیادہ گریہ وبکا کی حالت پیدا کردینا ہے نہ کہ تاریخی حیثیت سے بیان واقعات‘‘۔

[شہید اعظم:ص:٦]۔

مولانا منظور احمد نعمانی دیوبندی صاحب کے صاحبزادے مولانا عتیق الرحمان سنبھلی صاحب،اس قسم کی روایتوں پر تبصرہ فرماتے ہیں کہ:

’’غور کیجئے! کہ جب مؤرخ کا دامن اتنا وسیع ہو کہ موٹی اور دور سے نظر آنے والی اعجوبگی کے ساتھ بھی ایک روایت کو اس کے یہاں بے چوں چرا جگہ مل سکتی ہے تو پھر راویوں کی کون سی غلطی، مبالغہ آرائی یا غلط بیانی رہ جاتی ہے جس کی توقع ہمیں اپنے ان مؤرخین کی کتابوں میں نہیں کرنی چاہئے؟ خاص کر کربلا جیسے واقعات جن سے جذبات متعلق ہوتے ہیں تعصّبات متعلق ہوتے ہیں، اور مثبت ومنفی مفادات بھی متعلق ہوتے ہیں‘‘

[کربلا اور اس کا پس منظر:ص٢٣]۔

